فمن ابتغی وراء ذلک فاولئک ھم العدون

# حرمتِ متعہ

از


شیخ الحدیث مولانا محمد علی صاحب جانباز

صدر مدرس جامعہ ابراھیمیہ
ناصر روڈ — شہر سیالکوٹ





ناشر

ناظم شعبہ نشر و اشاعت، جامعہ ابراھیمیہ

ناصر روڈ — شہر سیالکوٹ

# فہرست مضامین

۱۵۸ ۳۰
۱۵۷ ۱۴۰ ۱۳۵ ۱۰۹ ۳۷-۳۱ ص ۱۷۰

فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ

# حُرمتِ مُتعہ

جس میں مسئلہ حرمتِ متعہ کی تشریح و تفصیل اور اس کی علمی تحقیق و تدقیق کتب اہلِ سنت و کتب اہلِ تشیع کی روشنی میں پیش کی گئی ہے اور یہ بدلائل ثابت کیا گیا ہے کہ متعہ کی حرمت نصوصِ قرآن۔ احادیث صحیحہ صریحہ سے ثابت ہے۔ تمام صحابہؓ، فقہاءِ اُمت اور آئمہ مسلمین اس کی حرمت پر متفق ہیں۔ نیز ان تمام دلائل و براہین کا بدلائل رد کیا گیا ہے جو اس قبیح و ملعون فعل کے جواز کے لیے فرقہ ضالہ شیعہ کی طرف سے پیش کیے جاتے ہیں۔

از


شیخ الحدیث مولانا محمد علی صاحب جانباز

در مدرّس جامعہ اِبراھیمیہ ناصر روڈ شہر سیالکوٹ



ناشر

اظم شعبہ نشر و اشاعت، جامعہ ابراھیمیہ

صر روڈ ـــــــ شہر سیالکوٹ

# حُرمتِ مُتعہ

## وجہِ تالیف:۔

ہفت روزہ "الاعتصام" لاہور جماعتِ اہلِ حدیث کا ایک مشہور و معروف دینی پرچہ ہے۔ جس کے دفتر میں لوگ مختلف قسم کے دینی سوالات بھیج کر جوابات دریافت کرتے رہتے ہیں۔ پرچہ کے مدیر جناب حضرت مولانا حافظ صلاحُ الدین یُوسف صاحب کبھی کبھار وُہ سوالات، جوابات کے لئے مجھے بھی بھیج دیا کرتے ہیں۔ چنانچہ گذشتہ دنوں مدیر موصوف نے مجھے چند سوالات بغرضِ جوابات بھیجے۔ جن میں سے ایک سوال یہ بھی تھا۔

"بعض لوگ سورۂ نساء کی آیت " فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ فَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ فَرِيْضَةً ۔" سے متعہ کا جواز ثابت کرتے ہیں۔ آیتِ مذکورہ سے ان لوگوں کا یہ استدلال صحیح ہے یا غلط؟ تفصیل سے اس مسئلہ پر روشنی ڈالیں۔

سائل:۔ عبداللہ جاوید جامعہ محمدیہ اوکاڑہ

میں نے کتاب و سنت کی روشنی میں مختصر سا جواب لکھ کر دفتر الاعتصام میں بھیج دیا۔ جسے انہوں نے شائع کر دیا۔ میں نے اس میں لکھا تھا کہ متعہ شریعتِ اسلامیہ میں حرام ہے۔ سوائے ایک فرقہ کے اس کا کوئی اَور قائل نہیں ہے۔ اور سورۂ نساء کی مذکورہ آیت سے حلّتِ متعہ پر استدلال غلط ہے۔ کیونکہ آیت کو اس



کے سیاق و سباق سے کاٹ کر یہ مفہوم اخذ کیا جاتا ہے۔ جو ایک طرح سے قرآن کی معنوی تحریف ہے۔ ایسی تحریف و تلبیس سے کوئی مسئلہ کیونکر ثابت ہو سکتا ہے۔

اور یہ بھی لکھا تھا کہ مُتعہ عفت و عصمت کا ضامن نہیں ہے۔ بلکہ دُشمن ہے۔ اس کا مقصد سوائے شہوت رانی کے اور کچھ نہیں ہے۔

نیز اس میں یہ بھی تھا کہ بعض لوگ حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے حلتِ متعہ ثابت کرتے ہیں۔ حالانکہ آخر میں انہوں نے اس سے رجوع کر لیا تھا۔ اور دُوسرے صحابۂ کرام کی طرح اس کو حرام سمجھنے لگے تھے۔

امام ترمذیؒ نے

"باب ما جاء فی نکاح المتعۃ" کا باب قائم کر کے دُو حدیثیں نقل کی ہیں۔ جن میں پہلی حدیث حضرت علی رضؓ سے ہے۔ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے:۔

غزوۂ خیبر کے موقع پر عورتوں سے متعہ کرنے اور پالتو گدھوں کا گوشت کھانے سے منع فرمایا تھا۔

دوسری حدیث حضرت ابنِ عباس رضؓ سے روایت کی ہے۔ فرماتے ہیں:۔

"متعہ اسلام کے عہدِ اول میں مشروع تھا یہاں تک کہ آیتِ اِلَّا عَلٰٓى اَزْوَاجِهِمْ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ " نازل ہوئی تو منسوخ ہو گیا۔ اس کے بعد حضرت ابنِ عباس رضؓ نے فرمایا:۔

"زوجۂ شرعیہ اور مملوکۂ شرعیہ کے علاوہ ہر طرح کی شرم گاہ

استمتاع حرام ہے۔"

آخر میں امام بیہقی رح کے حوالہ سے جعفر بن محمد سے نقل کیا تھا کہ ان سے کسی نے متعہ کے بارے میں سوال کیا تو انہوں نے فرمایا کہ یہ

"بعینہ زنا ہے"

اس جواب کے شائع ہونے کے غالباً کوئی چھ، سات ہفتہ بعد چیچہ وطنی سے کسی عبدالغفور نامی شخص نے شیعی پرچہ ہفت روزہ "شہید" لاہور کی ایک کٹنگ لفافہ میں بند کرکے بذریعہ ڈاک مجھے ارسال کی۔ لفافہ کھول کر وہ کٹنگ پڑھی تو معلوم ہوا کہ جناب سید بشیر حسین بخاری صدر مرکز تحقیقاتِ اسلامیہ سرگودہا نے میرے فتوی پر تعاقب کیا ہے۔

اور پھر چند روز کے بعد ایک دوسرا شیعی پرچہ "رضاکار" موصول ہوا۔ اس میں بھی موصوف کا وہی مضمون تھا۔ یہ پرچہ بھیجنے والے ساہیوال کے حافظ محمد یحییٰ تھے۔ ان دونوں احباب نے الاعتصام میں ہی جواب الجواب لکھنے کی فرمائش کی۔

مضمون چونکہ عامیانہ ہلکے سطحی قسم کا تھا۔ اس لئے اوّلاً تو میں نے اس کی طرف کوئی توجہ نہ دی۔ لیکن بعد میں ساہیوال والے دوست نے پھر خط لکھا۔ اور جواب لکھنے کی خواہش ظاہر کی۔ چنانچہ کچھ اس دوست کی خواہش کی بنا پر اور کچھ اس خیال سے کہ جواب نہ لکھنے سے کہیں یہ نہ سمجھ لیا جائے کہ متعہ کے جواز پر ٹھوس دلائل موجود ہیں۔ جواب لکھ کر "الاعتصام" کو بھیج دیا گیا۔ اور اس دوست کو



مطلع کر دیا گیا کہ جواب لکھ کر الاعتصام کو بھیج دیا گیا ہے۔ اور وہ اپنے پروگرام کے مطابق کسی وقت شائع کر دیں گے۔ مگر کچھ عرصہ گزر جانے کے بعد الاعتصام میں وہ جواب شائع نہ ہوا۔ تو میں نے دفتر والوں سے دریافت کیا کہ جواب نہ شائع کرنے کی وجہ کیا ہے؟ تو انہوں نے یہ مشکل ذکر کی کہ اخبارات پر سنسرشپ عائد ہے۔ جس کی وجہ سے تنقیدی قسم کا مضمون شائع کرنے پر پابندی ہے۔ اس سلسلہ میں ہم نے کوشش کی ہے۔ مگر من وعن پورا مضمون شائع کرنے کی اجازت نہیں ملتی۔ ہاں البتہ سنسرشپ والوں کی طرف سے کانٹ چھانٹ کے بعد شائع ہو سکتا ہے۔ مگر ظاہر ہے کہ کانٹ چھانٹ کے بعد مضمون بے جان ہو کر رہ جاتا ہے۔ اور اس کا حلیہ بگڑ جاتا ہے جس کا شائع کرنا بے مقصد ہو جاتا ہے۔ بذاتِ خود میں بھی اس طرح شائع کرنے کے حق میں نہ تھا۔ اس وجہ سے جواب شائع ہونے میں غیر ارادی طور پر تاخیر ہو گئی۔

اور اب چند روز ہوئے۔ ہمارے فاضل شیعہ دوست سید بشیر حسین صاحب بخاری کا خط موصول ہوا۔ جس میں موصوف نے لکھا ہے کہ:-

ہفت روزہ الاعتصام میں ایک استفسار کے سلسلہ میں آپ نے متعہ کے بارے میں "چند خیالات" کا اظہار فرمایا تھا۔ جس کا جواب ہم نے ہفت روزہ "رضاکار" "شہید" اور "ندائے شیعہ" میں شائع کرایا۔ جب مذکورہ تمام پرچے جن میں جواب شائع ہوا تھا، جناب کو بھی ارسال کئے گئے۔

پھر ہمارے ایک کرم فرما دوست (اہل حدیث) مولانا محمد یحییٰ صاحب نے بھی ساہیوال سے آپ کو تحریر کیا، تو آپ نے فرمایا کہ الاعتصام میں جواب شائع ہو رہا ہے۔ مگر تا حال الاعتصام میں آپ کا جواب شائع نہ ہو سکا۔ بندہ جواب کا منتظر ہے۔"

## قارئینِ کرام!

موصوف کے خط سے، ہمیں اندازہ ہوا کہ مختلف مقامات سے جو شیعی اخبارات اور ان کی کٹنگز، ہمیں موصول ہوئیں۔ یہ آں جناب کی ہی محنت وسعی کا نتیجہ ہے۔ ہم موصوف کی اس محنت و کاوش کی تہہ دل سے قدر کرتے ہیں۔ کیونکہ ہمارے ہاں شیعہ دوستوں کے اخبارات و جرائد نہیں آتے۔ موصوف اگر ایسا نہ کرتے تو ہمیں اُن کے تعاقب کا پتہ نہ چلتا۔ اب موصوف چونکہ جواب کے شدت سے منتظر ہیں۔ لہٰذا ہم ان کی خواہش پر ایک مستقل رسالہ شائع کر رہے ہیں۔ جس میں حق و انصاف کو پیشِ نظر رکھتے ہوئے مسئلہ ہذا کے تمام پہلوؤں کا شیعہ اور اہلِ سنت کی کتب سے جائزہ لیا گیا ہے۔ اور ہم راہِ حق اور حق و انصاف کی گواہی قارئین پر چھوڑتے ہیں۔

للّٰہ الہادی



## شیعہ فاضل کے تعاقب کا خلاصہ

ذیل میں اولاً فاضل شیعہ کے اس تعاقب کا خلاصہ پیش خدمت ہے جو انہوں نے ہمارے فتویٰ کے جواب میں بزعمِ خود بڑی تحقیق و تدقیق کے ساتھ شائع کیا ہے:۔

۱:۔ متعہ کا مسئلہ مابہ نزاع نہیں ہے۔

۲:۔ قرآنِ پاک کی آیت فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ الخ اس پر نصِ جلی ہے۔

۳:۔ پھر تمام مفسرین کرام نے کھل کر اس کی تائید کی ہے۔

۴:۔ کتبِ احادیث میں درباب نکاح اس کا تذکرہ موجود ہے۔

۵:۔ متعہ شریعتِ اسلامیہ میں نہ حرام ہے اور نہ ہی یہ درست ہے کہ سوائے ایک فرقہ کے اس کا کوئی قائل نہیں۔ بلکہ اکثر صحابہ رض متعہ کے قائل بھی تھے اور عامل بھی۔ اور اس کا فتویٰ بھی دیتے تھے اور ہمیشہ کے لئے متعہ کو جائز بھی سمجھتے تھے۔

۶:۔ متعہ کی حرمت کا فتویٰ ابتداً حضرت عمر رض نے دیا۔

۷:۔ دورِ حاضرہ کے نامور محقق اور مصنف علامہ مودودی مرحوم نے بھی جوازِ متعہ پر فتویٰ صادر کر دیا تھا۔ (مکتوب مورخہ ۱۸/۴/۸۱)

۸:۔ حضرت اسماء بنت حضرت ابوبکر رض کا حضرت زبیر رض سے متعہ کرنا۔ وغیرہ۔

## قارئینِ کرام!

یہ ہیں موصوف کے بلند بانگ دعاوی۔ جنہیں انہوں نے اپنے تعاقب میں ثابت کرنے کی کوشش کی ہے۔ اور یہ ایسے بے بنیاد و باطل دعاوی ہیں جنہیں موصوف سے پہلے کسی شیعہ (اہلِ علم وغیر اہلِ علم) نے پیش کرنے کی جسارت نہیں کی۔ اور نہ ہی کتبِ شیعہ سے اس کی تائید ہوتی ہے۔ پھر قابلِ تعجب بات یہ ہے کہ جو فریق متعہ کا سرے سے قائل ہی نہیں ہے۔ اور اسے مثلِ زنا گردانتا ہے۔ انہی کی کتب سے اس فعلِ حرام کو ثابت کرنے کی ڈینگ ماری ہے۔ اور پھر نہ اسے ثابت کر سکے۔ اور نہ آئندہ ثابت کر سکیں گے:-

فَإِنْ لَمْ تَفْعَلُوا وَلَنْ تَفْعَلُوا فَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِي وَقُودُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ أُعِدَّتْ لِلْكَافِرِينَ

اگر موصوف یہ دعوی کرتے کہ یہ مذکورہ امور کتبِ اہلِ تشیع میں موجود ہیں۔ تو اگرچہ یہ دعوی بھی باطل و مردود ہے۔ تاہم ان کی تردید کرنے کی ہمیں چنداں ضرورت نہ تھی۔ کیونکہ کتبِ شیعہ کی طرف منسوب کردہ غلط باتوں کی تردید خود شیعہ اہلِ علم دوستوں کا کام ہے۔ یہ ہماری ذمہ داری نہیں ہے مگر جب کہ موصوف نے ان غلط باتوں کی نسبت کتبِ اہلِ سنت کی طرف کر دی ہے (جو کہ سراسر دجل و فریب ہے)

اس لئے اہلِ سنت ہونے کی حیثیت سے ہمارا فرض ہے کہ ہم اپنی کتب کا دفاع کریں۔ اور ان کی طرف غلط سلط منسوب کردہ امور کی تردید کرتے ہوئے اہلِ سنت کا صحیح مسلک پیش کریں۔ چنانچہ اسی ضرورت



کو پیشِ نظر رکھتے ہوئے یہ رسالہ لکھ کر ہدیۂ قارئین کر رہے ہیں۔
(وہو المؤید والموفق للصواب)

محمد علی جانباز
خادم العلم و اہلہ جامعہ ابراہیمیہ سیالکوٹ شہر
۸۰-۵-۱۶

## مُتعہ کا لُغوی معنیٰ

الاستمتاع ھو الانتفاع[1] | مُتعہ کے لُغوی معنی فائدہ حاصل کرنے کے ہیں۔

## اصطلاحی معنیٰ

مُتعہ کے اصطلاحی معنیٰ یہ ہیں کہ خاص مدت کے لیے کسی قدر مُعاوضہ پر نکاح کیا جائے۔ اور شیعہ دوستوں کی شرعی اصطلاح میں مُتعہ یہ ہے۔ کہ جب ایک مسلمان مرد کسی مسلمان عورت کو مقررہ وقت کے لیے اور مقررہ اُجرت کے عوض مجامعت کی خاطر ٹھیکہ پر حاصل کرے۔ تو اس کے اس فعل کو مُتعہ کہتے ہیں۔

إِنَّمَا هِيَ مُسْتَأْجَرَةٌ[2] | ممتوعہ عورت ٹھیکہ کی چیز ہوتی ہے۔

اور لغوی معنی کی مناسبت اس میں یہ ہے کہ مُتعہ میں بھی محض تمتّع اور وقتی نفع اندوزی کی غرض ہوتی ہے اور نکاح کے دوسرے اغراض مثلاً توالُد و تناسُل یا نظامِ خانگی کی دُرستی وغیرہ مدِنظر نہیں ہوتے۔

---

[1] (احکام القرآن للجصاص، ص ۱۴۶، ج ۲)
[2] (کافی ج ۲، کتاب الاوّل، ص ۱۹۱)

جو ایک نکاحِ حلال میں ہوتے ہیں۔

# حُرمتِ مُتعہ نصُوصِ قرآن سے

اسلام میں نفسانی خواہش کی تکمیل کے دو ہی طریقے روا ہیں۔ اپنی منکوحہ بیوی اور مملوکہ کنیز۔ اس کے علاوہ اور سارے طریقے شریعت نے حرام کر دیئے ہیں۔

اہلِ تشیع متعہ کو مُباح سمجھتے ہیں۔ نہ صرف مُباح بلکہ اس کے فضائل بیان کرنے میں بڑی مبالغہ آرائی سے کام لیتے ہیں۔

قرآنِ حکیم کے منطوق مدلول اور مفہوم سے یہ بات واضح طور پر ثابت ہو رہی ہے کہ متعہ قطعاً حرام ہے۔ اس موضوع پر ایک آیت نہیں بلکہ کئی آیات ہیں چنانچہ ارشاد خداوندی ہے:۔

(۱) وَالَّذِينَ هُمْ لِفُرُوجِهِمْ حَافِظُونَ ۝ إِلَّا عَلَىٰ أَزْوَاجِهِمْ أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُمْ فَإِنَّهُمْ غَيْرُ مَلُومِينَ ۝ فَمَنِ ابْتَغَىٰ وَرَاءَ ذَٰلِكَ فَأُولَٰئِكَ هُمُ الْعَادُونَ ۝ (سورۂ مومنون پ۱۸)

وہ لوگ جو اپنی شرم گاہوں کی حفاظت کرتے ہیں۔ سوائے اپنی بیویوں کے اور اُن عورتوں کے جو ان کے ملکِ یمین میں ہوں۔ کہ ان پر (محفوظ نہ رکھنے میں) وہ قابلِ ملامت نہیں ہیں۔ البتہ جو اس کے علاوہ کچھ اور چاہیں وہی زیادتی کرنے والے ہیں۔

اس آیت کے آخری فقرے نے مذکورہ بالا دونوں صورتوں یعنی منکوحہ اور مملوکہ کے سوا خواہشِ نفس پوری کرنے کی تمام صورتوں کو حرام



کر دیا ہے۔ خواہ وہ زنا ہو یا عملِ قومِ لوط یا وطیٔ بہائم یا کچھ اور۔

ممتوعہ عورت نہ تو بیوی کے حکم میں داخل ہے۔ اور نہ لونڈی کے حکم میں۔ لونڈی تو ظاہر ہے کہ نہیں۔ اور بیوی اس لئے نہیں ہے کہ زوجیت کے لئے جتنے قانونی احکام ہیں ان میں سے کسی کا بھی اس پر اطلاق نہیں ہوتا۔ نہ وہ مرد کی وارث ہوتی ہے۔ نہ مرد اس کا وارث ہوتا ہے۔ نہ اس کے لئے عدّت ہے۔ نہ طلاق، نہ نفقہ، نہ ایلاء نہ ظہار اور لعان وغیرہ بلکہ مقررہ چار بیویوں کی مقدار سے بھی وہ مستثنیٰ ہے۔ پس جب وہ بیوی اور لونڈی دونوں کی تعریف میں نہیں آتی تو لامحالہ وہ اُن کے علاوہ "کچھ اور" میں شمار ہوگی۔ جس کے طالب کو قرآن "حد سے گزرنے والا" قرار دیتا ہے۔

علماءِ شیعہ بھی خود معترف ہیں کہ ممتوعہ عورت زوجیت میں داخل نہیں۔ چنانچہ کتاب "اعتقادات ابن بابویہ" میں تصریح ہے۔

بابُ ان المرأۃ عندنا اربعۃٌ :۔ (۱) النکاح (۲) ملک الیمین (۳) والمتعۃ (۴) والتحلیل وقد روی ابو بصیر فی الصحیح عن ابی عبد اللہ الصادق (الامام جعفر الصادق) انہ سئل عن المتعۃ أھی من الاربعۃ

ہمارے ہاں عورت کے حلال ہونے کے چار اسباب ہیں:۔ (۱) نکاح (۲) ملکِ یمین (۳) مُتعہ (۴) حلالہ

اور ابو بصیر نے اپنی صحیح میں امام جعفر صادقؒ سے روایت کیا ہے کہ ان سے کسی نے دریافت کیا مُتعہ ان چار اسباب میں سے ہے یا نہیں؟

قَالَ - لَا ::

تو اُنہوں نے کہا۔ نہیں ۔

امام رازی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں :-

[1] (السوال الثالث) ھذہ الآیۃ تدل علی تحریم المتعۃ علی ما یروی عن القاسم بن محمد ۔

(تیسرا سوال) قاسم بن محمد کی روایت کے مطابق یہ آیت تحریمِ متعہ کی دلیل ہے؟

* * * *

(الجواب) نعم وتقریرہ انھا لیست زوجۃ لہ فوجب ان لا تحل لہ و انما قلنا انھا لیست زوجۃ لہ لانھما لا یتوارثان بالاجماع ولو کانت زوجۃ لہ لحصلت التوارث لقولہ تعالیٰ ولکم نصف ما ترک ازواجکم واذا ثبت انھا لیست بزوجۃ لہ وجب ان لا تحل لہ لقولہ تعالیٰ اِلَّا عَلٰی اَزْوَاجِھِمْ اَوْ مَا مَلَکَتْ اَیْمَانُھُمْ ۔

(جواب) ہاں یہ آیت حرمتِ متعہ پر دلالت کرتی ہے۔ تقریر استدلال یہ ہے کہ ممتوعہ عورت بیوی کے حکم میں داخل نہیں ہے۔ لہٰذا متعہ کرنے والے کے لئے وہ حلال نہیں ہوسکتی ۔ یہ جو ہم نے کہا ہے وہ اس کی بیوی نہیں ہے۔ وجہ اس کی یہ ہے کہ تمام اُمت (شیعہ سنی) کا اجماع ہے کہ یہ دونوں آپس میں ایک دوسرے کے وارث نہیں ہوتے۔ اگر ممتوعہ عورت اس کی بیوی کے حکم میں ہوتی تو ضرور وارث بنتی۔

[1] (تفسیر کبیر ص ۲۱۴، ج ۶) ::



کیونکہ فرمانِ خداوندی ہے۔ اور تمہاری بیویوں نے جو کچھ چھوڑا ہو اس کا آدھا تمہیں ملے گا۔ اور جب یہ ثابت ہوا کہ وہ بیوی کے حکم میں نہیں ہے۔ تو پھر حلال بھی نہیں ہوسکتی۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے سوائے اپنی بیویوں کے اور اُن عورتوں کے جو اُن کے ملک یمین میں ہوں کوئی عورت حلال نہیں ہوسکتی ۔

حضرت نواب صدیق حسن خان صاحب لکھتے ہیں :-

وقد[1] دلت الآیۃ علی تحریم المتعۃ و عن القاسم بن محمد انہ سئل عن المتعۃ فقال انی لاری تحریمھا فی القرآن ثم تلا ھذہ الآیۃ

اس آیت سے متعہ کی حرمت ثابت ہوتی ہے۔ اور قاسم بن محمد سے متعہ کے متعلق سوال ہوا۔ تو فرمایا اس کی حرمت خود قرآن میں موجود ہے۔ پھر اُنہوں نے اسی آیت کی تلاوت فرمائی۔

امام قرطبی علیہ الرحمت فرماتے ہیں :-

وھذا[2] یقتضی تحریم نکاح المتعۃ لان المتمتع بھا لا تجری مجری الزوجات لا ترث و لا تورث ولا یلحق بہ ولدھا ولا یخرج

یہ آیت حرمتِ متعہ پر دلالت کرتی ہے۔ کیونکہ ممتوعہ عورت، زوجات کے حکم میں نہیں ہے۔ ممتوعہ عورت نہ خود کسی کی وارث ہوتی ہے اور نہ اس کا کوئی وارث ہوتا ہے۔

[1] (فتح البیان ص ۲۲۱، ج ۶) ::

[2] (تفسیر قرطبی ص ۱۰۶، ج ۱۲) ::

| | |
|---|---|
| من نكاحها بطلاق يستأنف لها وإنما يخرج بانقضاء المدة التي عقدت عليها وصارت كالمستاجرة، | اور نہ بچے کا الحاق متعہ کرنے والے کے ساتھ ہوتا ہے۔ اور یہ عورت طلاق کے ساتھ اس سے جدا نہیں ہوتی۔ بلکہ طے شدہ مدت ختم ہوتے ہی خود بخود علیحدگی ہوجاتی |

ہے۔ لہذا یہ بیوی کے حکم میں نہیں ہے۔ بلکہ یہ ٹھیکہ کی چیز ہے۔

ام المومنین حضرت عائشہ رض اسی آیت کی بنا پر متعہ کو حرام قرار دیتی ہیں۔ چنانچہ ملاحظہ ہو۔:

| | |
|---|---|
| سئلت[1] عائشة رضي الله عنها عن متعة النساء فقالت بيني وبينهم كتاب الله عز وجل وقرأت هذه الآية والذين هم لفروجهم حافظون الخ فمن ابتغى وراء ما زوجه الله وملكه فقد عدا | ام المومنین حضرت عائشہ رض سے جب متعہ کے متعلق سوال ہوا تو انہوں نے فرمایا۔ میرے اور ان مجوزین متعہ کے درمیان اللہ تعالیٰ کی کتاب ہی فیصلہ کر دیتی ہے۔ پھر انہوں نے مذکورہ آیت کی تلاوت فرمائی۔ فرمایا اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے صرف بیوی اور لونڈی کو حلال قرار دیا ہے۔ ان دونوں کے |

علاوہ جو کوئی تیسری صورت نکالے گا، وہ بلاشبہ حدود شرعیہ سے

[1] (سنن بیہقی ص ۲۰۶، ج ۷)



تجاوز کرنے والا ہوگا۔

علامہ نسفی فرماتے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| وفیہ[1] دلیل تحریم المتعۃ | مذکورہ آیت حرمت متعہ کی دلیل ہے۔ |

مولانا عبدالماجد دریا آبادی مذکورہ آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:۔

فقہاء اہل سنت نے ان الفاظ سے متعہ کے حرام ہونے پر استدلال کیا ہے۔ اس لئے کہ متعہ والی عورت نہ ازواج کے حکم میں ہوتی ہے نہ ما ملکت ایمانکم کے تحت ہیں۔

۲:۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:۔

| | |
|---|---|
| أُحِلَّ لَكُمْ مَا وَرَاءَ ذٰلِكُمْ أَنْ تَبْتَغُوا بِأَمْوَالِكُمْ مُحْصِنِينَ غَيْرَ مُسَافِحِينَ۔ (نساء) | ان (محرمات) کے ماسوا جتنی عورتیں ہیں انہیں اپنے اموال کے ذریعہ سے حاصل کرنا تمہارے لئے حلال کر دیا گیا ہے۔ بشرطیکہ |

حصار نکاح میں ان کو محفوظ کرو۔ نہ یہ کہ آزاد شہوت رانی کرنے لگو۔

صاف اور صریح طور پر یہ آیت بتا رہی ہے کہ قرآن کے نزدیک متعہ کی کوئی گنجائش نہیں۔ یہ آیت محرمات کے ذکر کے بعد آئی ہے اور اس میں بتایا ہے کہ ان محرمات کے سوا تمہارے لئے عورتیں حلال کی گئی ہیں۔ یہ مطلب نہیں کہ سوا ان محرمات کے جس کے ساتھ چاہیں

[1] "مدارک ص ۶۸ ج ۲"

جماع کریں۔ بلکہ دُوسری عورتوں کے حلال ہونے کی چند شرائط ہیں۔ جو یہ ہیں :-

۱ :- یہ کہ بعوضِ مال ہو۔ جسے مہر کہتے ہیں۔

۲ :- یہ کہ ان کو اپنی پابندی میں رکھیں۔ تو ایک عورت کے لئے ایک وقت میں ایک شوہر سے زیادہ نہیں ہو سکتا۔

۳ :- یہ کہ صرف شہوت رانی مقصود نہ ہو۔ بلکہ یہ منظور ہو کہ اولاد پیدا ہو۔ اور عورت سے خانہ داری کا انتظام ہو۔ اور معلوم ہے کہ متعہ کا مقصد صرف شہوت رانی ہوتا ہے۔ اگر کوئی شخص کسی عورت سے ایک وقتی اور عارضی تعلق پیدا کر لیتا ہے تو یہ احصان نہیں بلکہ سفاح ہے۔ یہ محض پیشاب کرنے کے لئے ایک پیشاب خانہ کی تلاش ہے جس سے مقصد محض وقتی طور پر مثانہ کا بوجھ ہلکا کرنا ہے۔ قرآن نے اس آیت میں یہ دو۲ شرطیں محصنین اور غیر مسافحین لگا کر متعہ کے اس مکروہ رواج کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ کر دیا۔ جو عرب جاہلیت میں رائج تھا۔ اور اسی آیت کے بعد والی آیت میں عورتوں کے بارے میں یہ کہہ کر مُحْصَنَاتٍ غَيْرَ مُسَافِحَاتٍ وَّلَا مُتَّخِذَاتِ أَخْدَانٍ

یعنی وہ عورتیں محصنہ ہوں۔ اور بدکار نہ ہوں۔ اور چوری چھپے یاری کرنے والی نہ ہوں۔ عورتوں کے ساتھ ان چار شرائط کے ساتھ صُحبت حلال ہوتی ہے۔

| جو عورتیں تم کو پسند آئیں ان میں سے دو۲ دو۲، تین۳ تین۳، چار۴ چار۴ سے نکاح کر لو۔ لیکن اگر تمہیں | ۴ :- فَانْكِحُوا مَا طَابَ لَكُمْ مِّنَ النِّسَاءِ مَثْنَىٰ وَثُلَاثَ وَرُبَاعَ فَإِنْ |
|---|---|



| اندیشہ ہو کہ ان کے ساتھ عدل نہ کر سکو گے تو پھر ایک ہی بیوی کرو۔ یا اُن عورتوں کو زوجیت میں | خِفْتُمْ أَلَّا تَعْدِلُوا فَوَاحِدَةً أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُكُمْ۔ (نساء) |
|---|---|

لاؤ جو تمہارے قبضہ میں آئی ہیں۔ یہ آیت ببانگِ دہل کہہ رہی ہے کہ نکاح چار تک محدُود ہے۔ اور معلوم ہے کہ متعہ میں کوئی عدد[1] مقرر نہیں ہوتا۔ متعہ والی عورت نہ منکوحہ ہے نہ مملوکہ۔ قرآن نے اباحت کو ان دو۲ ہی میں محدود کیا ہے۔ یعنی قرآن نے عورتوں کے حلال ہونے کی دو ہی صورتیں بتائی ہیں۔ ایک یہ کہ نکاح کے ذریعہ حلال ہوں دُوسرے یہ کہ ملکِ یمین کے ذریعہ حلال ہوں۔ اور ان دونوں سے مقصود اولاد ہے۔ کیونکہ عورتوں کو "حرث" (کھیتی) کہا ہے۔ کھیت سے مطلوب پیداوار ہوتی ہے۔ اور ظاہر ہے کہ اس کھیت (بیوی) کی پیداوار اولاد ہے۔ اور متعہ کا مقصد اولاد نہیں۔ بلکہ وقتی طور پر شہوت رانی ہے۔ اگر شہوت رانی مقصد ہوتا تو اولاد کا ہونا نہ ہونا برابر ہوتا۔ اور اگر شہوت رانی ہی مقصد ہوتی تو عورت حاملہ من الغیر سے صحبت حرام نہ ہوتی۔ بہر حال نکاح ہو یا ملکِ یمین دونوں سے مقصود اولاد

[1] تہذیب الاحکام کتاب النکاح میں ہے۔ تزوّج منھنّ الفًا فانھنّ مُستاجرات۔ چاہے ہزار سے مُتعہ کرے۔ یہ تو پیشہ ور ہیں مزدُور ہیں۔
علامہ سید رشید رضا مرحوم لکھتے ہیں :- وقد نقل عن الشیعۃ انفسھم انھم لا یؤتونھا احکام الزوجۃ ولوازمھا فلا یعد منھا من الاربع اللواتی تحل للرجل ان یجمع بینھا مع عدم الخوف من الجور بل یجوزون للرجل

ہے۔ شہوت رانی مقصود نہیں۔ جیسے غذا کھانے سے بدل ما یتحلل مقصود ہوتا ہے۔ اور بھوک محض ایک تقاضے کے درجہ میں ہے۔ ایسے ہی عورتوں سے مقصود اولاد ہے۔ اور شہوت تقاضائے جماع کے لئے ساتھ لگا دی گئی ہے۔ بہرحال متعہ والی عورت نہ مملوکہ ہے اور نہ منکوحہ اور چونکہ دونوں میں سے کوئی نہیں۔ اس لئے قرآن کے بتائے ہوئے ضابطۂ حلت سے باہر ہے۔

۴-: وَلْيَسْتَعْفِفِ الَّذِينَ لَا يَجِدُونَ نِكَاحًا حَتَّىٰ يُغْنِيَهُمُ اللَّهُ مِن فَضْلِهِ۔ (النور)

اور جو نکاح کا موقع نہ پائیں انہیں چاہیئے کہ عفت مآبی اختیار کریں۔ یہاں تک کہ اللہ اپنے فضل سے ان کو غنی کر دے۔

اگر متعہ جائز ہوتا تو ممکن ہوتا کہ کسی عورت کو ایک رات کا معمولی خرچ دیتے۔ اور دو چار مرتبہ جماع کر کے فراغت حاصل کر لیتے۔ عفت بچانے میں تکلیف اور مشقت اٹھانے کی ضرورت نہ ہوتی۔ نکاح کی شرائط سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ جب نکاح کی طاقت نہ ہو تو ماسوا اس کے کہ تکلیف برداشت کرے۔ اور کوئی دوسری صورت عفت بچانے کی نہیں۔

یہاں وہ حدیث بھی ملاحظہ فرمالیں۔ جسے حضرت عبداللہ بن مسعود رضہ روایت کرتے ہیں کہ حضور صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:۔

(بقیہ صفحہ ۲۱) ان یتمتع بالکثیر من النساء (المنار ص ۱۳، ج ۵)



يَا مَعْشَرَ الشَّبَابِ مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمُ الْبَاءَةَ فَلْيَتَزَوَّجْ فَإِنَّهُ أَغَضُّ لِلْبَصَرِ وَأَحْصَنُ لِلْفَرْجِ وَمَنْ لَمْ يَسْتَطِعْ فَعَلَيْهِ بِالصَّوْمِ فَإِنَّهُ لَهُ وِجَاءٌ۔

نوجوانو! تم میں سے جو شخص شادی کر سکتا ہو اُسے کر لینی چاہیئے۔ کیونکہ یہ نگاہ کو بدنظری سے بچانے اور آدمی کی عفت قائم رکھنے کا بڑا ذریعہ ہے۔ اور جو استطاعت نہ رکھتا ہو وہ روزے رکھے۔ کیونکہ روزے آدمی کے جوشِ طبیعت کو ٹھنڈا کر دیتے ہیں۔

اس حدیث سے صاف معلوم ہے کہ متعہ حرام ہے۔ کیونکہ اگر حرام نہ ہوتا تو پھر حضور صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نوجوانوں کو روزہ رکھ کر جوشِ طبیعت کو ٹھنڈا رکھنے کی تلقین نہ فرماتے۔ کیونکہ اس جوشِ طبیعت کو ٹھنڈا کرنے کا ایک سہل الحصول علاج (متعہ) ہر وقت موجود ہے۔ پھر روزہ رکھنے کی زحمت گوارا کرنے کی کیا ضرورت ہے؟ لہٰذا متعہ کا حرام ہونا اظہر من الشمس ہے۔

[1] ایک دوسری حدیث ملاحظہ فرمائیں۔ جو حضرت ابوہریرہ رضہ سے مروی ہے کہ حضور صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:۔

ثَلَاثَةٌ حَقٌّ عَلَى اللَّهِ عَوْنُهُمْ النَّاكِحُ يُرِيدُ الْعَفَافَ وَالْمُكَاتَبُ يُرِيدُ الْأَدَاءَ وَالْغَازِي فِي سَبِيلِ اللَّهِ

تین آدمی ہیں کہ جن کی مدد اللہ کے ذمہ ہے۔ ایک وہ شخص جو پاک دامن رہنے کے لئے نکاح کرے۔ دوسرے وہ مکاتب، جو

[1] "بخاری شریف ص ۲۵۵، ج ۱" -

[2] "ترمذی ص ۱۹۹، ج ۱" ۔

مالِ کتابت ادا کرنے کی نیت رکھے۔ تیسرے وہ شخص جو اللہ کی راہ میں جہاد کے لئے نکلے۔

اس حدیث سے بھی ثابت ہوتا ہے کہ مُتعہ شریعتِ اسلامیہ میں حرام ہے۔ ورنہ پاک دامنی کو بچانے کے لئے نکاح کی کیا ضرورت تھی؟

۵:- مُحْصَنَاتٍ غَيْرَ مُسَافِحَاتٍ وَلَا مُتَّخِذَاتِ أَخْدَانٍ (نسآء)

یعنی مومن لونڈیوں سے نکاح کرو۔ اس حال میں کہ وہ پاک دامن ہوں۔ نہ وہ علانیہ زنا کرنے والی اور نہ خفیہ طریقہ پر آشنا رکھنے والی ہوں۔

اس آیت سے معلوم ہوا کہ اگر آزاد عورت کے ساتھ نکاح کی قدرت نہ ہو تو لونڈی کے ساتھ نکاح کرو۔ اس سے یہ بھی ثابت ہوا کہ مُتعہ جائز نہیں۔ اس لئے کہ اگر مُتعہ جائز ہوتا تو آزاد عورت کے ساتھ نکاح کے عدم استطاعت کی صورت میں کسی شخص کے لئے آسان ترین صورت مُتعہ کرنے کی تھی۔ کہ اس میں جنسی خواہش بھی پوری ہو جاتی۔ اور مالی بوجھ بھی نکاح کے مقابلہ میں بہت کم تھا۔

نیز آیت میں مُحْصَنَاتٍ غَيْرَ مُسَافِحَاتٍ کے ساتھ لونڈیوں کی صفت بیان کی گئی ہے۔ اور مُتعہ کی صورت میں سفاح ہی سفاح ہوتا ہے کہ ایک عورت قلیل مدت میں متعدد اشخاص کے استعمال میں آتی ہے۔ اور چونکہ بچہ کسی کی طرف منسوب نہیں کیا جاتا۔ اس لئے تناسل کا بھی فائدہ حاصل نہیں ہوتا۔ اور سب کی قوت صرف شہوت رانی میں ضائع چلی جاتی ہے۔



## حُرمتِ مُتعہ احادیثِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے

حُرمتِ مُتعہ کے سلسلہ میں قرآن پاک کی متعدد آیات میں سے چند ایک آیات آپ نے ملاحظہ فرمائیں۔ قرآن پاک کے بعد اب وہ احادیث بھی ملاحظہ فرمائیں جن میں واشگاف الفاظ میں مُتعہ کو تاقیامت حرام قرار دیا گیا ہے۔

۱:- عَنْ سَبْرَةَ الْجُهَنِيِّ أَنَّهُ كَانَ مَعَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنِّي قَدْ كُنْتُ أَذِنْتُ لَكُمْ فِي الْإِسْتِمْتَاعِ مِنَ النِّسَاءِ وَإِنَّ اللهَ قَدْ حَرَّمَ ذٰلِكَ إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ فَمَنْ كَانَ عِنْدَهُ مِنْهُنَّ شَيْءٌ فَلْيُخَلِّ سَبِيلَهَا وَلَا تَأْخُذُوا مِمَّا آتَيْتُمُوهُنَّ شَيْئًا

ربیع بن سبرہ نے اپنے باپ سے روایت کیا کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے۔ سو آپ نے فرمایا۔ اے لوگو! میں نے تم کو عورتوں سے مُتعہ کرنے کی اجازت دی تھی۔ اور اب اللہ تعالیٰ نے اس کو قیامت کے دن تک کے لئے حرام کر دیا ہے۔ سو جس کے پاس کوئی ان میں کی ہو تو چاہیئے کہ اس کو چھوڑ دے۔ اور جو چیز تم انکو دے چکے ہو۔ وہ واپس نہ لو۔

لہ (مسلم شریف ج ۱ ص ۴۵۱) ٭
(نیل الاوطار ج ۵ ص ۱۳۴) ٭
(ابوداؤد ج ۱ ص ۲۹۰) ٭

نواب صدیق حسن رح صاحب اس حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں :-

فی ھذا الحدیث التصریح بالمنسوخ والناسخ فی حدیث واحد من کلام رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کحدیث نھیتکم عن زیارۃ القبور فزوروھا وفیہ التصریح بتحریم نکاح المتعۃ الی یوم القیامۃ.[1]

زیارتِ قبور کی حدیث کی طرح اس ایک ہی حدیث میں ناسخ (یعنی حُرمتِ مُتعہ) اور منسوخ (یعنی تحلیلِ متعہ) کا ذکر ہے - نیز تا قیامت حُرمتِ مُتعہ کی بھی تصریح ہے -

۞ ۞ ۞ ۞

۞ ۞ ۞ ۞

۲ -: عَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نَہٰی عَنِ الْمُتْعَۃِ[2]

حضرت انس رض سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے مُتعہ سے منع فرمایا ہے -

۳ -: عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نَہٰی عَنْ مُتْعَۃِ النِّسَآءِ یَوْمَ خَیْبَرَ[3]

حضرت ابن عمر رض سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ و آلہ وسلّم نے جنگِ خیبر میں مُتعہ نساء سے منع فرمایا ہے -

۴ -: حضرت سلمہ بن اکوع رض کہتے ہیں کہ :-

رَخَّصَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی

عامِ اوطاس میں رسول اللہ صلے اللہ

٢ه "مسند امام اعظم ص ۱۳۴" ۞

١ه "السراج الوہاج ص ۵۲۶، ج ۱" ۞

٣ه "کنز العمال ج ۱۵ ص ۵۲۷" ۞ اور مسند امام اعظم ص ۱۳۴-



اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِی مُتْعَۃِ النِّسَاءِ عَامَ اَوْطَاسٍ ثَلَاثَۃَ اَیَّامٍ ثُمَّ نَہٰی عَنْہَا ۞

علیہ وسلّم نے تین دن کے لئے مُتعہ کی اجازت فرمائی - پھر اس سے منع فرما دیا -

۵ -: حضرت ابوہریرہ رض فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا :-

ھَدَمَ اَوْ قَالَ: حَرَّمَ الْمُتْعَۃَ الطَّلَاقُ وَالْعِدَّۃُ وَالْمِیْرَاثُ[1]

طلاق، عدّت اور احکامِ میراث نے حِلّتِ مُتعہ کو ختم کر دیا ہے -

۶ -: حازمی نے اپنی سند سے حضرت جابر رض کا بیان نقل کیا ہے کہ ہم رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلّم کے ہمراہ تبوک کے جہاد کے لئے گئے - عقبہ (علاقہ شام) میں پہنچے تو وہاں کچھ عورتیں آگئیں - ہم نے ان سے مُتعہ کرلیا - اس خیال سے کہ یہ ہماری اونٹنیوں پر سوار ہو جائیں گی - پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم تشریف لے آئے - اور عورتوں کو دیکھ کر فرمایا یہ کون ہیں ؟

ہم نے عرض کیا - یا رسول اللہ (صلے اللہ علیہ و آلہ وسلّم) یہ عورتیں ہیں - ہم نے ان سے مُتعہ کرلیا ہے - یہ بات سُن کر حضورؐ کو اتنا غصّہ آیا

اه "نیل الاوطار ج ۵ ص ۱۳۴"، "کنز العمال ج ۱۶ ص ۵۲۶" ۞

٢ه (کنز العمال ج ۱۶ ص ۵۲۶) - ۞

(سُنن الدارقطنی ج ۳، ص ۲۵۹) ۞

کہ رخسار مبارک سرخ ہو گئے۔ اور چہرہ کا رنگ بدل گیا۔ اور کھڑے ہو کر ایک خطبہ دیا۔ اور حمد و ثناء کے بعد متعہ کی ممانعت فرما دی۔ حکم پاتے ہی ہم نے عورتوں کو رخصت کر دیا۔ پھر ایسی حرکت نہیں کی۔ اور نہ آئندہ کبھی کریں گے۔ ۱؎

مذکورہ تمام احادیث سے مُتعہ کا حرام ہونا روزِ روشن کی طرح عیاں ہے۔ ان احادیث کا انکار اہل سنت میں سے کسی نے نہیں کیا۔ سب نے ہی انہیں بالاتفاق قبول کر کے متعہ کی حرمت کا فتویٰ دیا ہے۔

آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں اس کی حُرمت و حلت کے بارے میں کئی ایک روایات وارد ہیں۔ بعض کے نزدیک یہ دو سے زائد مرتبہ حلال و حرام ہوا۔ مگر تحقیق یہ ہی ہے کہ صرف دو ہی مرتبہ حلال ہوا۔ اور دو ہی مرتبہ حرام ہوا۔ اور پھر جب آخری مرتبہ یہ حرام ہوا تو ہمیشہ کے لئے ہی حرام ہو گیا۔ یعنی خیبر سے پہلے حلال تھا۔ اور پھر یوم خیبر میں حرام ہوا۔ پھر فتح مکہ (اور وہی اوطاس کا دن ہے اس لئے کہ یہ دونوں متصل ہیں۔) کے دن یہ حلال ہوا۔ اور تین دن کے بعد ہمیشہ ہمیشہ کے لئے حرام ہو گیا۔ اور حجۃ الوداع میں یہ پچھلی ثابت شدہ حرمت پر محض تاکید تھی۔ اور اس کا ایک عام قطعی اعلان نہ یہ کہ اس کو اس روز حرام ٹھہرایا گیا۔

۱؎ کتاب الاعتبار ص ۳۳۵ "



# حضرت علیؓ اور حُرمتِ مُتعہ

احادیث صریحہ صحیحہ سے مُتعہ کی حُرمت تاقیامت ثابت ہے۔ جیسا کہ ہم اس سلسلہ کی چند ایک احادیث تحریر کر چکے ہیں۔ باقی تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کی طرح حضرت علی رضؓ سے بھی تحریم متعہ کی روایت اس قدر شہرت اور تواتر تک پہنچی ہوئی ہے۔ کہ حضرت حسن اور محمد بن حنفیہ کی تمام اولاد نے اسے روایت کیا ہے۔ جو اہل سنت اور اہل تشیع ہر دو کی کتب احادیث میں موجود ہے۔ جو مسئلہ زیر بحث میں فیصلہ کن حیثیت رکھتی ہے۔

امام بخاری رح نے ان الفاظ میں ایک باب قائم کیا ہے:۔

باب نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن نکاح المتعۃ اخیرًا

ترجمہ:۔ "نکاح مُتعہ سے آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا آخر میں منع کرنے کا باب۔"

اس باب کے تحت حضرت امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے جناب مولیٰ علی رضی اللہ عنہ کی یہ روایت پیش کی ہے کہ:۔

اِنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نَہٰی عَنِ الْمُتْعَۃِ وَعَنْ لُحُوْمِ الْحُمُرِ الْاَہْلِیَّۃِ زَمَنَ خَیْبَرَ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا متعہ سے اور پلے ہوئے شہری گدھوں کے گوشت کھانے سے خیبر کے دن۔ ۱؎

۱؎ " بخاری شریف ج ۲ ص ۷۶۷ "

یہ حدیث صحیح بخاری شریف کے علاوہ مندرجہ ذیل کتبِ احادیث میں بھی موجود ہے:۔

(۲) "صحیح مسلم شریف کتاب النکاح باب نکاح المتعۃ وبیان انہ ابیح ثم نسخ ج ۱ ص ۴۵۲" ؛

(۳) "ترمذی شریف کتاب النکاح باب ما جاء فی تحریم نکاح المتعۃ ج ۱ ص ۱۳۳" ؛

(۴) "نسائی شریف کتاب النکاح تحریم المتعۃ ج ۲، ص ۸۰ " ؛

(۵) "ابن ماجہ شریف ابواب النکاح باب النہی عن نکاح المتعۃ ج ۱ ص ۱۴۲۔" ؛

(۶) "موطا امام مالک کتاب النکاح باب نکاح المتعۃ ص ۱۹۶" ؛

(۷) مسند احمد مع الفتح الربانی باب ما جاء فی نسخہا والنہی عنہ ص ۱۹۱ ج ۱۶۔" ؛

(۸) "کنز العمال حدیث نمبر ۴۵۷۲۷ ج ۱۶ ص ۵۲۲۔" ؛

(۹) "بیہقی السنن الکبریٰ کتاب النکاح ج ۷، ص ۲۰۱۔" ؛

(۱۰) سنن الدارقطنی کتاب النکاح ج ۳ ص ۲۵۸۔" ؛

(۱۱) "سنن الدارمی کتاب النکاح ج ۲ ص ۱۴۰۔" ؛

(۱۲) شرح معانی الآثار کتاب النکاح باب نکاح المتعۃ، ص ۲۵، ج ۳۔" ؛

(۱۳) "زاد المعاد ج ۲ ص ۱۴۰۔" ؛ (۱۴) نیل الاوطار ص ۱۳۴ ج ۵

(۱۵) مشکوٰۃ ص ۲۷۲ ج ۲ (۱۶) بلوغ المرام ص ۲۰۵



اس وقت سرِدست جتنی کتبِ احادیث موجود ہیں۔ اُن سب کا ہم نے حوالہ دے دیا ہے۔ اور ان مذکورہ کتب کے علاوہ اہل سنت کی دیگر کتب احادیث میں بھی حضرت علی رضؓ والی مذکورہ روایت موجود ہے ؛

## کُتبِ شیعہ :۔

امامیہ شیعہ کی معتبر کتب استبصار، فروع کافی، اور تہذیب الاحکام میں بھی یہ روایت حضرت علی رضؓ سے منقول ہے۔ پھر لطف کی بات یہ ہے کہ یہ روایت ان کتب میں انہی الفاظ سے منقول ہے جن الفاظ سے یہ روایت کتبِ اہلِ سنت میں پائی جاتی ہے۔ چنانچہ ملاحظہ ہو۔:

| | |
|---|---|
| عن[1] علی رضؓ قال حرم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یوم خیبر لحوم الحمر الاھلیۃ و نکاح المتعۃ | حضرت علی رضؓ سے روایت ہے کہ خیبر کے دن رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے گھریلو گدھوں کے گوشت کھانے اور نکاحِ متعہ کو حرام قرار دے دیا ؛ |

کیسی صاف روایت ہے۔ روایت بھی ایسی کہ جناب علی رضؓ اپنے فہم سے فتویٰ نہیں دیتے۔ بلکہ پیغمبر علیہ السلام کی حدیث بیان کرتے ہیں اور روائیتِ حدیث کے متعلق علمائے اسلام (شیعہ ہوں یا سُنّی) کا

[1] "تہذیب الاحکام ج ۲، ص ۱۸۶" ؛ ؛ ؛ ؛

" استبصار ج ۳، ص ۱۴۲۔" ؛ ؛ ؛

" فروع کافی ص ۱۹۲، ج ۲۔" ؛ ؛ ؛

اتفاق ہے کہ پیغمبر علیہ السلام کے نام سے جھوٹی حدیث بیان کرنا جہنم میں داخل ہونے کا موجب ہے۔ کیونکہ ایسا کرنے والے کے حق میں رسالت مآب کی طرف سے یہ شدید وعید آئی ہے:۔

¹ مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ

یعنی جو مجھ (پیغمبرؐ) پر جھوٹی بات لگائے جو میں نے نہیں کہی ہے۔ وُہ اپنا ٹھکانا جہنم میں بنالے۔

کیسی صریح ہدایت ہے۔ اور کیسا صاف ارشاد ہے۔ بایں ہمہ اصحابِ شیعہ کی کتنی جرأت ہے کہ اس روایتِ علی رض کی نسبت یوں گوہرافشانی کرتے ہیں کہ یہ روایت جناب علی رض کی طرف سے تقیہ پر محمول ہے۔ چنانچہ صاحبِ استبصار (محدثِ شیعہ) کے اپنے الفاظ اسی روایت کے متعلق یہ ہیں:۔

فالوجه فی هذه الروایة ان نحملها علی التقیة لانها موافقة لمذاهب العامة (ص ۱۴۲)

یعنی یہ روایت حضرت علی رض کی طرف سے تقیہ پر محمول ہے۔

مطلب یہ ہے کہ حضرت علی رض نے عوام (اہلِ سنت) سے ڈر کر یہ روایت رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سر تھوپ دی۔

معاذ اللہ! اس وعیدِ شدید سے بھی خائف نہ ہوئے۔ افسوس ہے کہ ہم شیعہ کی اس جرأت میں اُن کا ساتھ نہیں دے سکتے۔ اور

¹ بخاری شریف جلد ا صفحہ ۲۱ ۔



نہ تاریخِ دینِ اسلام میں ایسا کوئی گروہ پاتے ہیں۔ جو اپنے متبوع کو ایسے فعلِ قبیح کا مرتکب قرار دے۔

ان حضرات نے اپنے لئے راستہ نکالنے کی کوشش تو کی۔ لیکن اس بات پر غور نہ کیا کہ بھلا آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تقیہ کرنے کی کیا ضرورت تھی۔ اور کن لوگوں سے آپؐ نے تقیہ کرنا تھا۔ اور اگر آپ تقیہ ہی کرتے تھے۔ باقی ذخیرۂ دین کا کیا اعتبار ہے کہ وُہ از راہِ تقیہ تھا یا از راہِ حقیقت۔ کچھ تو یار لوگوں نے سوچا ہوتا۔ کہ این راہ کہ تو مے روی بہ ترکستان است۔

ممکن ہے کہ اس حدیث کو تقیہ پر محمول کرنے والے گدھوں کا گوشت بھی کھاتے ہوں۔ کیونکہ ان کے متعلق اور نکاحِ مُتعہ کے متعلق ایک ہی اعلان ہے۔ اگر وہ حقیقت پر مبنی ہے تو مُتعہ بھی حرام ٹھہرا۔ اور اگر تقیہ پر محمول ہے تو گدھے بھی حلال ہوگئے۔

دیگر یہ کہ فریقین (شیعہ اور سُنی) کی روایاتِ حدیثیہ میں بہت فرق ہوتا ہے۔ جو دونوں مذہبوں کے اختلاف پر متفرع یا دونوں کے اختلاف کی بنا ہے۔ مگر باوجود اختلافِ کثیر کے کوئی روایت اگر متفقہ مل جائے۔ تو اصل معنے میں متفق علیہ کہلانے کا حق وہی رکھتی ہے۔ شیعوں کے مستند امام کلینی انہی معنی کے لئے آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت لائے ہیں:۔

خذوا بالمجمع علیه فان المجمع علیه لا ریب فیه (ص ۶)

"یعنی متفق علیہ روایت پر عمل کرو۔ کیونکہ متفق علیہ میں شک نہیں ہوتا۔

پھر صاف اور صریح روایت مرفوعہ جو دونوں مذہبوں کی کتابوں میں بیک معنی موجود ہو کیونکر رد ہو سکتی تھی۔ لیکن افسوس کہ شیعوں نے ایسی متفقہ روایت کو بھی محض اپنی خیالی باتوں کی بنا پر رد کر دیا۔

امید ہے کہ ہمارے فاضل شیعہ دوست حضرت علی رضی اللہ عنہ کی مذکورہ متفق علیہ روایت کو تسلیم کر کے حق و انصاف کو ہاتھ سے نہیں چھوڑیں گے۔ اور شیعہ دوستوں کو فضول و لچر تاویل کو قبول نہیں کریں گے۔ ؎

اپنے من میں ڈوب کر پا جا سراغِ زندگی
تو اگر میرا نہیں بنتا نہ بن اپنا تو بن

# حُرمتِ مُتعہ کُتبِ شیعہ سے

جس طرح ائمہ اہلِ سنت سے مُتعہ کی حُرمت و ممانعت ثابت ہے۔ ایسے ہی ائمہ اہلِ بیت سے بھی حُرمت و ممانعت کی روایات کتبِ اہلِ تشیع میں موجود ہیں۔ چنانچہ ملاحظہ ہو:-

۱:- حضرت علیؓ کی متفقہ روایت پہلے گزر چکی ہے۔

۲:- مفضل کہتا ہے کہ میں نے امام صادق علیہ السلام کو مُتعہ کے متعلق فرماتے ہوئے سُنا:-

دَعُوهَا اَمَا يَسْتَحِي احدکم ان یری فی موضع العورۃ فیحمل ذٰلک علیٰ صالحی اخوانہ واصحابہ ؎۱

مُتعہ چھوڑ دو۔ کیا تمہیں شرم نہیں آتی کہ کوئی شخص عورت کی شرم گاہ دیکھے۔ اور اس کا ذکر اپنے بھائیوں اور احباب سے



اس روایت میں نہ صرف متعہ ہی کو حرام کیا گیا ہے بلکہ اس بے حیائی کا نہایت ہی مختصر مگر معنی خیز الفاظ میں مرقع کھینچا گیا ہے۔ جو متعہ کا لازمی نتیجہ ہے۔ اس سے ثابت ہوا کہ متعہ فعلِ بے حیائی ہے۔ اس لئے شیعہ دوستوں کو اس فعل کا ارتکاب کر کے بے حیا نہیں بننا چاہئے۔ کیونکہ "الحیاء شعبۃ من الایمان" اگر امام موصوف کی اس نصیحت پر عمل نہیں تو بے حیا باش ہرچہ خواہی کن۔

۳:- حضرت ابوالحسن نے اپنے بعض خدام کو کہا:- ؎۲

وَلَا تُلِحُّوا عَلَى الْمُتْعَةِ اِنَّمَا عَلَيْكُمْ اِقَامَةُ السُّنَّةِ فَلَا تَشْتَغِلُوا بِهَا عَنْ فُرُشِكُمْ وَحَرَائِرِكُمْ فَيَكْفُرْنَ وَيَتَبَرَّأْنَ وَيَدْعِيْنَ عَلَى الْاٰمِرِ بِذٰلِكَ فَيَلْعَنُوْنَا۔

مُتعہ پر اصرار مت کرو۔ صرف سُنت بجا لاؤ۔ اسی میں مصروف مت ہو جاؤ۔ تاکہ تم اپنی منکوحہ عورتوں اور کنیزوں سے ہٹ جاؤ اور وہ معطل رہیں۔ اور وہ پاک باز رہ کر ہماری دامن گیر ہوں۔ اور ہمیں (اسی وجہ سے کہ حُکم متعہ دیا ہے) لعنت کریں۔

۴:- خاتم المؤلفین صاحبِ مجالس المؤمنین مجلسِ دوم میں لکھتے ہیں:-

؎۱ فروع کافی ص ۱۹۲

؎۲ فروع کافی ج ۲، ص ۱۹۲

ائمہ کرام کی عملی زندگی کی متابعت کریں۔ اور خواہ مخواہ ان وضعی روایات کی کورانہ تقلید نہ کریں۔ جو منافقینِ اسلام نے بغرضِ فتنہ و فساد معصومین کے نام پر مشکوک کرکے مروج کی ہیں۔ جو شیعہ حضرات (مرد، عورت) بغیر مُتعہ کئے مریں گے وُہ سب میدانِ محشر میں نکٹے ہی اُٹھیں گے۔ ان گنگنانے والوں کی افواج کا منظر دیکھنے کے قابل ہوگا۔ خدا ہر مُسلمان کو اس ہنسانے والے نظارے سے لُطف اندوز ہونے کا موقع دے آمین ثم آمین ؛

## حضرت ابنِ عباسؓ اور حُرمتِ مُتعہ

شیعہ حضرات مُتعہ کے جواز میں حضرت عبداللہ بن عباس رضؓ کا نام بڑی تندومد سے پیش کیا کرتے ہیں۔ لہذا ہم چاہتے ہیں کہ اہلِ سنت اور شیعہ ہر دو کی کتب میں حضرت عبداللہ بن عباس رضؓ کے بارے میں جو کچھ مروی ہے اُسے ہدیۂ قارئین کیا جائے تاکہ حضرت عبداللہ بن عباسؓ کی پوزیشن بھی واضح ہو جائے۔ اور شیعہ حضرات کی خوش فہمی بھی دُور ہو جائے۔ چنانچہ مُلاحظہ ہو۔

امام ترمذی رحمتہ اللہ علیہ نے ترمذی شریف میں :۔

" بابُ ما جاء فی نکاح المتعۃ "

کا باب قائم کرکے دو حدیثیں نقل کی ہیں۔ پہلی حدیث تو حضرت علیؓ والی ہے۔ جو ہم پہلے نقل کر چکے ہیں۔ دُوسری حدیث یہ ہے :۔

| | |
|---|---|
| عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ اِنَّمَا | حضرت ابنِ عباس رضؓ سے مروی ہے |



" اگر مُتعہ روا بودے امام برحق (امام حسنؓ) چرا التفات بنکاح و طلاق فرمودے۔"

ترجمہ :۔ " اگر مُتعہ جائز ہوتا تو امام حسنؓ نکاح و طلاق کے جھگڑے میں کیوں پڑتے۔"

حضرت امام حسنؓ (باعترافِ صاحبِ مجالس المؤمنین) بہت سے نکاح اور طلاق دیتے تھے۔ یہاں تک کہ امیر علیہ السلام نے لوگوں میں عام اعلان فرمایا تھا :۔

| | |
|---|---|
| یا اھل الکوفۃ لا تزوجوا الحسن فانہٗ مطلاق النساء | اے کُوفہ والو! حسن سے اپنی لڑکیوں کے نکاح مت کرو۔ کیونکہ وُہ بکثرت طلاق دینے کا عادی ہو چُکا ہے ؛ |

غور کیجئے کہ اگر مُتعہ جائز ہوتا تو حضرت حسنؓ کبھی مُتعہ سے کنارہ کشی نہ کرتے کہ یہ نہایت ہی سہل کام تھا۔ ہم خرما و ہم ثواب بھی ہیں۔ کہ امام حسنؓ ہی نے تمام عمر کبھی متعہ نہیں کیا۔ بلکہ کل ائمہ کرام نے بھی باوجود (بقولِ شیعہ) فرمودہٗ ختم الرسلؐ کے فمن خرج من الدنیا ولم یتمتع جاء یوم القیامۃ وھو اجدع کہ جس نے دنیا سے بغیر متعہ کئے کُوچ کیا وہ قیامت کے دن بدوضع مثل نک کٹے کے ہوگا[1]

مطابق اس روایت کے (توبہ نعوذ باللہ) نکٹا ہونا پسند کیا۔ مگر مُتعہ سے اپنے دامنِ عصمت کو آلودۂ عصیاں نہ کیا۔ کاش شیعہ صاحبان

[1] "منہج الصادقین ص ۳۵۶" ؛

كَانَتِ الْمُتْعَةُ فِي أَوَّلِ الْإِسْلَامِ حَتَّى إِذَا نَزَلَتِ الْآيَةُ إِلَّا عَلَى أَزْوَاجِهِمْ أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُمْ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ فَكُلُّ فَرْجٍ سِوَاهُمَا فَهُوَ حَرَامٌ

کہ متعہ اسلام کے عہدِ اول میں مشروع تھا۔ یہاں تک کہ آیتِ کریمہ الا علیٰ ازواجھم او ما ملکت ایمانھم نازل ہوئی تو وہ منسوخ ہو گیا۔ اس کے بعد حضرت ابنِ عباس رضؓ نے فرمایا کہ زوجۂ شرعیہ اور مملوکۂ شرعیہ کے علاوہ ہر طرح کی شرم گاہ سے استمتاع حرام ہے۔

البتہ اتنی بات مزور ہے کہ حضرت ابنِ عباس رضؓ کچھ عرصہ تک متعہ کو اضطرار اور شدید ضرورت کی حالت میں جائز سمجھتے رہے۔ پھر حضرت علی رضؓ کے سمجھانے سے اور آیتِ شریفہ "الا علیٰ ازواجھم او ما ملکت ایمانھم" سے متنبہ ہو کر رجوع فرما لیا۔ جیسا کہ مذکورہ ترمذی کی روایت سے معلوم ہوا :-

حضرت علی رضؓ کے سمجھانے والی روایت یہ ہے :-

[1] عَنْ عَلِيٍّ أَنَّهُ سَمِعَ ابْنَ عَبَّاسٍ يُلَيِّنُ فِي مُتْعَةِ النِّسَاءِ فَقَالَ مَهْلًا يَا ابْنَ عَبَّاسٍ فَإِنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى عَنْهَا يَوْمَ خَيْبَرَ وَعَنْ لُحُومِ الْحُمُرِ الْإِنْسِيَّةِ

حضرت علی رضؓ نے حضرت ابنِ عباس رضؓ کے متعلق سُنا کہ وہ متعہ کے متعلق کچھ نرم فتویٰ دیتے ہیں تو آپؓ نے فرمایا۔ اے ابنِ عباس رضؓ! ایسی بات چھوڑ دو۔ کیونکہ خیبر کے دن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے

[1] "مسلم شریف ص ۴۵۲، ج ۱" ؛



متعہ اور پالتو گدھوں کے گوشت کی ممانعت فرما دی تھی۔

محمد بن حنفیہ کے دو بیٹے حسن اور عبد اللہ بیان کرتے ہیں ؛

۲-: کہ حضرت محمد رحؒ بن علی [2] ( محمد رحؒ بن حنفیہ ) نے سُنا کہ حضرت ابنِ عباس رضؓ متعہ کے متعلق کچھ نرم ہیں تو فرمایا :-

ابنِ عباس رضؓ! ایسی بات چھوڑ دو۔ کیونکہ خیبر کے دن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے متعہ اور پالتو گدھوں کے گوشت کی ممانعت فرما دی تھی۔ دوسری روایت میں آیا ہے کہ ابنِ حنفیہ رحؒ نے کہا ابنِ عباس رضؓ! تم ایک عیاش آدمی ہو۔"

۳-: انّہ قال لابن عباس انک رجل تائہ ان رسول اللہ نھی عن متعۃ النساء

تابہ

۴-: یہی روایت تحفۃ المومنین اور کتاب "المحاسن البرقی" جو شیعہ کی معتبر کتب ہیں۔ جناب امیر سے نقل کی گئی ہے۔ پس جب یہ حدیث متفق علیہ فریقین ہے۔ تو اس کی صحت سے انکار ہو ہی نہیں سکتا۔ حدیث کے الفاظ یہ ہیں :-

قال لابن عباس انک رجل تائہ ان رسول

جناب امیر نے ابن عباسؓ کو کہا کہ تحقیق تو مرد عیاش ہے۔ رسول

[1] "مسلم شریف ص ۴۵۲، ج ۱" ؛

[2] "شرح معانی الآثار ص ۲۴، ج ۳" ؛

للہ صلی اللہ علیہ وسلم نھی عن المتعۃ۔

اللہ صلے اللہ علیہ وسلّم نے متعہ سے منع فرما دیا تھا۔

۵:- عروہ بن زبیرؒ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن زبیرؓ نے مکہ میں کھڑے ہو کر فرمایا:۔

کچھ لوگوں کے دل ویسے ہی نابینا کر دیئے گئے ہیں جیسے اُن کی آنکھیں اندھی کر دی گئی ہیں۔ وُہ مُتعہ کے جواز کا فتوی دیتے ہیں۔ آپؓ ایک شخص یعنی حضرت ابنِ عباس رضؓ پر تعریض کر رہے تھے۔ کیونکہ آخری عمر میں حضرت ابنِ عباسؓ کی آنکھیں جاتی رہی تھیں۔ حضرت ابنِ رضؓ عباسؓ نے حضرت ابنِ زبیرؓ سے پکار کر کہا۔ بلاشبہ تم احمق اور اکھڑ ہو۔ خدا کی قسم! امام المتقین یعنی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں متعہ کیا جاتا تھا۔ حضرت ابنِ زبیرؓ نے جواب دیا تو خود تم اپنا تجربہ کر دیکھو۔ خدا کی قسم۔ اگر تم نے کیا تو میں تم کو سنگسار کرا دوں گا۔

الغرض حضرت ابنِ زبیر رضؓ، حضرت علی رضؓ اور دیگر علماء سے بحث و مناظرہ کے بعد حضرت ابنِ عباس رضؓ نے اپنے سابق فتوی سے رجوع کر لیا تھا۔ اور مُتعہ کا منسُوخ ہونا ان پر ظاہر ہو گیا تھا۔

۶:- امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ کی حدیث کے بعد فرماتے ہیں:۔

حَدِیْثُ عَلِیٍّ حَدِیْثٌ

حضرت علی رضی اللہ عنہ کی حدیث

ھ صحیح مُسلم شریف ج ۱، ص ۴۵۲ "۔



صَحِیْحٌ وَالْعَمَلُ عَلٰی هٰذَا عِنْدَ اَهْلِ الْعِلْمِ مِنْ اَصْحَابِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَغَیْرِهِمْ وَاِنَّمَا رُوِیَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ شَیْءٌ مِّنَ الرُّخْصَةِ فِی الْمُتْعَةِ ثُمَّ رَجَعَ عَنْ قَوْلِهٖ حَیْثُ اُخْبِرَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ۔

صحیح ہے۔ اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضؓ اور دیگر اہلِ علم کا اسی پر عمل ہے۔ حضرت ابنِ عباس رضی اللہ عنہ سے اس سلسلہ میں کچھ رخصت روایت کی گئی ہے۔ لیکن اُنہوں نے بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم کی حدیث پہنچنے کے بعد اپنے قول سے رجُوع کر لیا تھا۔

۷:- امام فخرالدین رازیؒ تفسیر کبیر میں حضرت ابنِ عباس رضؓ کے متعلق نقل فرماتے ہیں کہ انہوں نے موت کے وقت کہا تھا:۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَتُوْبُ اِلَیْكَ مِنْ قَوْلِیْ فِی الْمُتْعَةِ۔

اے اللہ! میں اپنے متعہ کی حلت کے قول سے توبہ کرتا ہوں۔

۸:- علامہ قرطبیؒ ابنِ عربیؒ سے نقل کرتے ہیں کہ:۔

وقد کان ابن عباس یقول بجوازھا ثم ثبت رجوعه عنھا فانعقد الاجماع علی تحریمھا فاذا فعلھا احدٌ رُجم فی مشھورِ المذھب

حضرت عبداللہ بن عباسؓ پہلے مُتعہ کے جواز کا فتوی دیا کرتے تھے۔ پھر انہوں نے حِلت کے فتوی سے رجوع کر لیا۔ لہٰذا اب مُتعہ کے حرام ہونے کا اُمت کا

ے "ترمذی شریف ج ۱، ص ۱۳۳۔" ے "ص ۲۰۰، ج ۳۔"

ث "تفسیر قرطبی ص ۱۳۲، ج ۵"۔

اجماع ہے۔ اب جو کوئی اس فعل کا مرتکب ہوگا اُسے سنگسار کیا جائے گا۔[1]

۹:- ابوبکر جصاص رحمہ اللہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کے رجوع کے متعلق فرماتے ہیں:-

ولا نعلم احداً من الصحابة رضي الله عنهم روي عنه تجريد القول في اباحة المتعة غير ابن عباس وقد رجع عنه حين استقر عنده تحريمها بتواتر الاخبار من جهة الصحابة۔

تمام صحابہ رض میں سوائے حضرت ابن عباس رض کے کوئی بھی حلت متعہ کا قائل نہیں۔ اور انہوں نے بھی متعہ کے جواز میں اس وقت رجوع کر لیا تھا جب تمام صحابہ رض سے متعہ کی حرمت ان کے ہاں تواتر کے ساتھ ثابت ہو گئی۔

۱۰:- مندرجہ ذیل روایت سے بھی ثابت ہوتا ہے کہ بعد میں حضرت عبداللہ بن عباس رض نے متعہ کی حلت سے رجوع کر لیا تھا۔ چنانچہ ابو اسحاق مولیٰ بنی ہاشم کہتے ہیں کہ:-

ان رجلاً سأل ابن عباس فقال كنت في سفر ومعي جارية لي ولي اصحاب فاحللت جاريتي لاصحابي يستمتعون منها فقال ذاك السفاح

ایک شخص نے حضرت عبداللہ بن عباس رض سے اپنا واقعہ بیان کیا۔ کہنے لگا کہ میں ایک مرتبہ سفر میں تھا۔ میرے ساتھ میری ایک لونڈی تھی۔ میں نے وہ لونڈی اپنے رفقاءِ سفر کے لئے مباح کر دی۔ وہ اس سے متعہ

[1] احکام القرآن ج ۲ ص ۱۵۲۔ [2] احکام القرآن ص ۱۴۸ ج ۲۔



کرتے رہے۔ تو حضرت عبداللہ بن عباس رض نے فرمایا یہ تو بالکل زنا ہے۔

حضرت عبداللہ بن عباس رض کے اس فتویٰ سے ثابت ہو گیا کہ بعد میں وہ متعہ کو زنا سمجھنے لگے:

۱۱:- امام شوکانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:-

وروي عنه انه رجع عن ذلك عند ان بلغه الناسخ وقد قال بجوازها جماعة من الروافض ولا اعتبار باقوالهم

متعہ کی ناسخ دلیل جب حضرت عبداللہ بن عباس رض کو پہنچ گئی تو انہوں نے جوازِ متعہ کے قول سے رجوع کر لیا۔ اب سوائے رافضیوں کی ایک جماعت کے اس کی حلت کا کوئی بھی قائل نہیں رہا۔ اور رافضیوں کے اقوال (شریعتِ اسلامیہ سے متضاد ہونے کی بناء پر) لائقِ التفات ہی نہیں ہیں:

۱۲:- علامہ عبدالرحمٰن جزری فرماتے ہیں کہ:-

واما ما روي من ان ابن عباس رض قال انه جائز فصحيح كذا قال ذلك قبل ان يبلغه نسخه وقد وقعت بينه وبين ابن الزبير رض مشادة في ذلك فقد روي ان ابن

حضرت ابنِ عباس رض سے جو متعہ کے جائز اور صحیح ہونے کا قول مروی ہے وہ اس وقت کا ہے جب انہیں متعہ کا منسوخ ہونا معلوم نہیں ہوا تھا۔ اور مسئلہ ھذا پر حضرت ابنِ عباس رض کے ساتھ حضرت ابنِ زبیر کی تلخ کلامی بھی ہوئی تھی۔ جس میں

[1] "فتح القدیر ص ۱۴۱ ج ۱"۔

الزبیر رضؓ قال ما بالُ اناسٍ اعمی اللّٰہ قلوبھم کما اعمی ابصارھم یقولون بحل نکاح المتعۃ ویعرض بابن عباس رضؓ لانہ کف بصرہ فقال ابن عباس رضؓ انک جلف جاف لقد رأیت امام المتقین یجیزہ فقال لہ ابن الزبیر واللّٰہ ان فعلتہ لارجمنک فظاھر ان ابن عباس لم یبلغہ النسخ فلما بلغہ عدل عن رایہ [1]

حضرت ابنِ زبیرؓ نے فرمایا۔ ان لوگوں کا کیا حال ہے کہ جن کے دل اور آنکھیں اللہ نے اندھی کر دی ہیں وہ متعہ کے جواز کا فتویٰ دے رہے ہیں۔ اِس سے مراد اُن کی حضرت ابنِ عباس رضؓ تھے۔ کیونکہ حضرت ابنِ عباس رضؓ اخیر عمر میں نابینا ہو گئے تھے۔ حضرت ابنِ زبیرؓ کو جواب دیا کہ تم اکھڑ آدمی معلوم ہوتے ہو۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے متعہ کی اجازت فرمائی ہے حضرت ابنِ زبیر رضؓ نے کہا۔ خدا کی قسم! اگر تم ایسا کرو گے تو مَیں تمہیں رجم کر دوں گا۔ یہاں سے بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ پہلے حضرت ابنِ عباس رضؓ کو متعہ کا منسوخ ہونا معلوم نہ تھا۔ پھر جب انہیں منسوخ ہونے کا علم ہو گیا تو انہوں نے اپنی سابقہ رائے سے رجوع کر لیا۔

مذکورہ بالا روایات سے یہ بات اظہر من الشمس ہو گئی ہے کہ حضرت ابنِ عباس رضؓ نے جوازِ متعہ کے فتویٰ سے بعد میں رجوع فرما کر دیگر صحابہؓ کی طرح اسے تا قیامت حرام سمجھنے لگے تھے۔ اور قبل ازیں جو انہوں نے

[1] "کتابُ الفقہ علی مذاہب الاربعۃ ص ۹۱، ج ۴۔" ٭



حلت کا فتویٰ دیا تھا۔ وہ بھی عام حالات میں نہیں بلکہ غزوات کے موقع پر حالتِ سفر میں مجبوری کی صورت میں تھا۔ جیسا کہ اضطراری صورت میں مُردار، خون اور خنزیر کا گوشت مُباح ہوتا ہے۔ حضرت ابنِ عباسؓ نے اُسے کبھی بھی نکاح کی طرح مباحِ مطلق اور عام حالات میں معمول بہ بنا لینے کا فتویٰ نہیں دیا تھا۔ چنانچہ حضرت سعید بن جُبیرؒ بھی حضرت ابنِ عباس رضؓ سے یہی نقل کرتے ہیں۔ چنانچہ ملاحظہ ہو:-

قلت [1] لابن عباس رضؓ لقد سارت بفتیاک الرکبان وقالت فیھا الشعراء قال وما قالوا؟ قلت قالوا۔

[2]

قد قلت للشیخ لما طال مجلسہ
یا صاح ھل لک فی فتیا ابن عباس
ھل لک رخصۃ الاطراف آنسۃ
تکون مثواک حتی مصدر الناس
فقام خطیباً سبحان اللّٰہ واللّٰہ ما بھذا افتیت

میں نے حضرت ابنِ عباسؓ سے عرض کیا۔ آپ کے فتویٰ کو قافلے (چاروں طرف) لے گئے۔ اور شاعروں نے بھی اس فتویٰ کی بابت شاعری کی۔ فرمایا شاعروں نے کیا کہا؟ میں نے عرض کیا یہ شعر نظم کئے۔
جب شیخ کا قیام طویل ہو گیا تو میں نے اُس سے کہا۔ میرے دوست کیا ابنِ عباس رضؓ کے فتویٰ پر چلنے کی آپ کو خواہش ہے؟ کیا نازک نرم انگلیوں والی خاتون کی آپ کو

[1] (i) "نصب الرایۃ ص ۱۸۱، ج ۳۔" ٭
(ii) "نیل الاوطار ص ۱۳۵، ج ۶۔" ٭
(iii) "کتاب الاعتبار ص ۳۳۶" (iv) "مغنی ابنِ قدامہ ص ۵۷۲، ج ۷"

